بسمہٖ تعالیٰ وبحمدہٖ

اللّٰھم صلّ علیٰ سیّدنا محمّد واٰلہٖ وبارک وسلّم

مثنوی

# معاش و معاد

از

تمنا عمادی مجیبی پھلواروی غفرلہ

حسب فرمایش

ارکان مسلم ایسوسی ایشن پھلواری شریف

# حضرت مولانا ابوالکلام آزاد کی گرانقدر رائے

بہار کے قیامت خیز زلزلے کے بعد سنٹرل ریلیف فنڈ کے بعض انتظامی مشوروں کے سلسلے میں مکرمی حضرت مولانا ابوالکلام آزاد پٹنہ تشریف لائے ہوئے تھے اور کئی دن "دلکشا" میں عزیز قوم اخی الاعظم جناب آنریبل مسٹر سید عبدالعزیز صاحب وزیر تعلیم صوبہ بہار واڑیسہ کے مہمان رہے تھے اس موقع پر میں نے اپنی نظم مسدس عبرت زلزلہ کے ساتھ اپنی دو مثنویاں "مذہب و عقل" اور "معاش و معاد" مولانا کی خدمت میں پیش کی تھیں۔ پھر اس کے بعد حسن اتفاق سے میں خود مساجد فنڈ کے وفد کے ساتھ کلکتہ پہونچا اور چودہ پندرہ دن تک مقیم رہا تو مولانا کو پھر دونوں مثنویوں کے ساتھ مثنوی کتاب و سنت کا قلمی مسودہ بھی دکھایا اور التماس کیا کہ ان مثنویوں کو دیکھ کر تقریظ نہیں بلکہ اپنی بالکل صحیح رائے مرحمت فرمایئے۔ اور جہاں جس مضمون سے اختلاف ہو اس کو بھی ضرور حوالۂ قلم فرمایئے۔ چنانچہ مولانا نے مندرجۂ ذیل تحریر اپنے دست مبارک سے لکھ کر مرحمت فرمائی۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

۲۰ - ۴ - ۳۴

جناب مولانا تمنا صاحب عمادی پھلواروی نے چند مثنویاں اس غرض سے لکھی ہیں کہ بعض مذہبی و اخلاقی مطالب پیرایۂ نظم سے آراستہ کیے جائیں۔ اس قسم

کی نظموں کے لئے اگرچہ پیرایۂ نظم اختیار کیا جاتا ہے لیکن اصل مقصود شاعری نہیں ہوتی موعظت و نصیحت ہوتی ہے۔ اور ضروری ہے کہ اسی اعتبار سے ان پر نظر بھی ڈالی جائے

مجھے اگرچہ اتنا موقعہ نہیں ملا کہ بالاستیعاب نظر ڈالتا، تاہم جس قدر اندازہ کر سکا ہوں، وہ اس کے لئے کافی ہے کہ مثنویوں[عہ] کی خوبی کا اعتراف کروں، اور اصحاب ذوق کو ان کے مطالعہ کا مشورہ دوں۔ میری دلی خواہش ہے کہ یہ کوشش مشکور و مقبول ہو۔

البتہ[عہ] یہ ظاہر کر دینا ضروری ہے کہ مثنوی "معاش و معاد" میں آیۂ وَلَقَدْ خَلَقْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعَ طَرَائِقَ الخ کی جو تفسیر کی گئی ہے، وہ میرے نزدیک محل نظر ہے اور اس کے ترجمہ میں " فَوْقَكُمْ " کا ترجمہ نظر انداز کر دیا گیا ہے۔

ابوالکلام کان اللہ لہ

---

عہ مولانا نے مثنوی "مذہب و عقل" اور مثنوی "کتاب و سنت" اور مثنوی "معاش و معاد" تینوں مثنویاں ملاحظہ فرمائی تھیں اس لئے تینوں مثنویوں پر مولانا کی یکجائی رائے ہے۔ ۱۲ تمنا

عہ حضرت مولانا ظلہ نے مجھے یہ اختیار دیا تھا کہ اگر اس تحریر کو شائع کروں تو اتنی عبارت چھوڑ دوں کیونکہ یہ عبارت صرف مجھے متنبہ کر دینے کے لئے لکھی گئی ہے۔ زبانی یہ بھی ارشاد فرمایا تھا کہ لفظ "فوقکم" بتا رہا ہے کہ یہ " سبع طرائق " بجز اجرام فلکیہ کے اور کچھ نہیں ہیں، اور ان سے مراد سات ستارے ہیں جن کے اثرات دنیا اور انسانوں پر مترتب ہوتے رہتے ہیں۔ اسی معنی کے مراد لینے میں " فوقیت " کا پورا مفہوم ادا ہوتا ہے۔ اور انسان پر جو حالتیں گذرتی ہیں ان کے مراد لینے میں " فوقیت " کا مفہوم ثابت نہیں ہوتا۔ میں نے اس مفہوم پر پوری طرح دوبارہ غور کیا۔ اور اس کے بعد بھی اپنی جگہ پر قائم ہوں، مفصل بیان مقدمے کے آخر میں ناظرین ملاحظہ فرمائیں۔ ۱۲ تمنا غفرلہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مقدمہ

کون ہے، جو عقل و ہوش کے ساتھ جی رہا ہو، اور اس کو مرنے کا یقین نہ ہو۔ مگر مرنے کے بعد کیا ہو گا؟ یہ ایک ایسا اہم سوال ہے کہ بڑے سے بڑا عاقل، بڑے سے بڑا فلسفی اس کے جواب میں مدتوں سر بہ جیب تفکر رہنے کے بعد بھی جو سر اوٹھاتا ہے تو اس کا چہرہ ایک "آئینۂ حیرت" ہی نظر آتا ہے۔

مذہب نے اس طلسم حیرت کی لوح پیش کی۔ اور صاف بتا دیا کہ جس طرح تم پشت پدر سے شکم مادر میں آئے۔ اور پھر شکم مادر سے اس دنیائے عمل میں پہونچے۔ اسی طرح اس دار العمل سے تمہیں ایک دوسرے عالم میں جانا ہے جہاں تمہیں یہاں کے اعمال کے مطابق جگہ ملے گی اور اسی عالم کا نام "دار الجزا" ہے۔

ارباب توفیق نے تقلیداً یا تحقیقاً مذہب کی بات مان لی کیونکہ مذہب کے دعویٰ کے خلاف کوئی قطعی دلیل ان کے پاس تھی بھی نہیں۔ دوسرے مذہب کی بات ان لینے میں سیکڑوں دنیاوی فوائد و مصالح بھی تھے۔ کہ (از مثنوی مذہب و عقل)

| | |
|---|---|
| مذہب آمد در د دلہا را علاج | مذہب آمد دار وئے ہر اختلاج |
| مذہب آمد حکمت آموز لئیم | مذہب آمد چارۂ درد یتیم |

مذہب آمد قاہراں را قہرماں — مذہب آمد بے اماناں را اماں

ہست بے مذہب زبوں کار حیات — صد خلش دارد غم بعد الممات

مذہب ار نبود جہاں ہیر و زیاں — خانۂ امید را کند نداساس

مگر وہ جو دنیاوی تفکرات و تردوات سے مطمئن تھے۔ مذہب کی پابندیاں اون کی تکمیل ہوائے نفس کی راہ میں روڑے اٹکا رہی تھیں اس لیئے اس جماعت نے مذہب کی تعلیم سے راہ فرار اختیار کی۔ اور لگی عقل کا سہارا پکڑنے۔ شیطان کو موقع ملا۔ اُس نے مختلف عقلوں کی باگ مختلف طرف موڑ دی۔ کسی نے تو سرے سے مرنے کے بعد کچھ ہونے ہی سے انکار کر دیا۔ کہ "مر گئے مٹ گئے"۔ اس تخئیل نے اس کے معتقدین کو عذاب آخرت سے بے خوف کر دیا اور وہ مطمئن ہو کر اپنی ہر خواہش کی تکمیل میں مصروف ہو گئے۔ اگر انہیں کچھ خوف رہا تو اہل دنیا کا قانون اور حکومت کا۔ اگر دنیا اور ارباب حکومت کی نگاہوں سے چھپ کر بڑے سے بڑا جرم اور بڑے سے بڑا گناہ کر کے [illegible] تمام پوری کر لیتے۔

کسی نے مرنے کے بعد جی اٹھنے کو اگر تسلیم نہ کیا تو اس کی عقل نے جزا و سزا کا دارومدار فقط تبدیل جسم پر قرار دیدیا کہ ذمہ دار عمل تو فقط روح ہے۔ انسانی جسم میں اگر روح نے اعمال صالحہ نہ کئے تو آئندہ اس کی روح اسی دنیا میں کسی دوسرے جاندار کے جسم میں آ جائے گی جو انسان سے کم درجہ اور ان اعمال کے مطابق ہوگا اور اگر نیک عمل کئے تو آئندہ کسی دوسرے انسان جو موجودہ انسان سے درجہ و شرف

افضل و اعلیٰ ہو اس کے جسم میں آئے یا ترقی کرکے کچھ اور آگے بڑھے۔

یہ عقیدہ بھی درحقیقت خواہش نفس کی تکمیل میں حارج نہیں۔ کیونکہ کون جانتا ہے کہ ہم پہلے جنم میں کیا تھے اور دنیا میں جو چرند و پرند نظر آتے ہیں ان میں سے کون اگلے جنم میں کیا تھا۔ جب گزشتہ حالت جو خود اسی کی موجودہ روح پر گزر چکی ہے اس کی روح کو یاد نہیں تو آئندہ جو کچھ ہوگا اس کی کیا فکر ہے

بظاہر کسی حیوان کو کچھ غمگین یا پشیماں اور شرمندہ نہیں پاتے اور کوئی بھی پچھتاتا نظر نہیں آتا کہ کاش اگلے جنم میں جب ہم انسان تھے تو ایسے بُرے اعمال نہ کرتے جس کی وجہ سے آج اس حیوانی شکل میں ہیں۔ بلکہ ہم تو انسانوں سے زیادہ مطمئن اور شاداں و فرحاں حیوان ہی کو پاتے ہیں۔ (مسدس عبرت زلزلہ)

جو ہیں آواگون والے انہیں کچھ بھی نہیں پروا — کہ مرنے سے ہے ڈرنا کیا بدلنا ہے فقط چولا
تھے کیا پہلے جنم میں؟ کون ہے اسکی خبر رکھتا — اگر آگے بھی کچھ ہونگے تو ہونگے غم نہیں اس کا
کہیں ہم شاد انسانوں سے پاتے ہیں پرندوں کو
زیادہ دیکھتے ہیں خوش چرندوں کو درندوں کو

غرض یہ عقیدہ بھی عذاب آخرت کے خوف سے بچنے کے لئے اور تکمیل ہوائے نفس کے راستے کو صاف اور بے خطر بنانے کے لئے پیدا کیا گیا۔ اور بس۔ ورنہ کوئی آسمانی کتاب اس عقیدے کی حامی نہیں۔

اہل فلسفہ کے خیالات تو حالات بعد مرگ سے متعلق اور بھی ہیں۔ مگر آجکل جن

لوگوں سے ہمارے آئے دن کے سابقے ہیں وہ انہیں دونوں میں سے کسی ایک عقیدے کے ہیں اس لئے اس مثنوی میں انہیں دونوں عقیدوں پر کافی روشنی ڈالی گئی ہے اور باقی سے تقریباً قطع نظر کیا گیا ہے۔

ہاں، ایک جماعت عذاب آخرت کی طرف سے اپنے دل کو مطمئن کر لینے والی اور بھی ہے اور یہ جماعت بہت بڑی ہے اور تقریباً اکثر مذاہب میں اس جماعت کا عنصر غالب ہے۔

وہ کفارہ یا شفاعت کاملہ کا عقیدہ رکھنے والے ہیں یعنی کسی پیغمبر یا بزرگ کا شہید کر دیا جانا ان کے پیروں کے گناہوں کا کفارہ ہو گیا۔ اور وہ اللہ تعالےٰ کو اپنی شہادت اور اپنے خون ناحق کا واسطہ دیکر اپنے خون بہا میں اپنے تمام ماننے والوں کو بخشوا لیں گے۔ اگر کسی جماعت میں خوں بہا اور کفارے کا عقیدہ نہیں ہے تو شفاعت کاملہ کا عقیدہ تو ضرور ہے۔ غرض ان کے نفس نے ان کو اس طرح ایک غلط بھروسا اور غلط امید دلا کر عذاب آخرت سے مطمئن کر دیا ہے اور یہ بے خوف ہو کر اپنے نفس کی تمام خواہشوں کو پورا کر لیا کرتے ہیں۔ (مسدس عبرت زلزلہ)

اس جہاں پر تو جاتے ہیں لوگ کروڑوں  بچا کر آنکھ لوگوں کی بہت کچھ کر گذرتے ہیں
خدا کا ڈر کہاں، ان خلق سے کچھ کچھ جو ڈرتے ہیں  تو نقشے میں ہوس کے رنگ مذہب کا بھرتے ہیں

مذہب و مکر کو دنیا ہنر اپنا سمجھتی ہے
دیانت بیچ دینے میں ضرر اپنا سمجھتی ہے

اس جماعت سے خطاب اس مثنوی میں تقریباً مطلق نہیں ہے ۔ان کے لیے ایک مستقل رسالہ زیر تالیف ہے جس میں خصوصیت کے ساتھ "شفاعت" کے مسئلے پر بحث کی گئی ہے ۔ کہ شفاعت تو قیامت میں ضرور ہوگی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بے شک شفیع المذنبین ہیں اور آپ قیامت میں اللہ تعالی کی حضور میں گنہگاران اُمت کی ضرور شفاعت کریں گے ملائکہ علیہم السلام کی شفاعت کا ذکر تو خود قرآن پاک میں مذکور ہے ۔ مگر شفاعت انہیں گنہگاروں کی ہوگی جن کے بارے میں اللہ تعالی شفاعت کرنے والوں کو شفاعت کی اجازت دیگا اور وہی لوگ شفاعت کرسکیں گے جن کو اللہ تعالے شفاعت کا اختیار دیگا ۔ نہ ہر بزرگ شفاعت کرنے کا حقدار ہوگا اور نہ ہر گنہگار کے لیے شفاعت کی اجازت ہوگی ۔ اسلیے جو لوگ شفاعت کے بھروسے پر جو چاہتے ہیں کرتے ہیں وہ شیطان کے دھوکے میں مبتلا ہیں ۔

مختصر یہ ہے کہ اس مثنوی میں دو ہی قسم کے حضرات مخاطب ہیں ۔ ایک تو وہ جنکا عقیدہ ہے کہ "مر گئے مٹ گئے" دوسرے وہ جو تناسخ یعنی آواگون کے قائل ہیں ۔

ان دونوں جماعتوں کو سمجھایا گیا ہے کہ اسلام نے مرنے کے بعد کے متعلق جو بتایا ہے کہ مرنے کے بعد پھر ایک دوسری زندگی ہے ۔ اور آخر ایک دن جزا و سزا کا آئے گا ۔ جب تک وہ دن نہ آئے اچھی روحیں اچھے مقام یعنی علیین میں اور بُری روحیں بُری جگہ یعنی سجین میں رہیں گی ۔ اور حساب و کتاب کے بعد نیکوکار

جنت میں اور بدکار دوزخ میں رہیں گے۔ یہی عقیدہ حق اور صحیح ہے۔

اس مثنوی نے جنت و دوزخ اور قیام قیامت پر تو پوری بحث نہیں کی ہے مگر مرنے کے بعد ایک دوسری زندگی جو اس دنیاوی زندگی سے مختلف ہوگی۔ اور اچھے لوگ مرنے کے بعد علیین میں اور برے سجین میں رہیں گے اس پر کافی روشنی ڈالی ہے۔ اور حساب و کتاب کو ثابت کیا ہے۔

اس اسلامی عقیدے پر مخالفوں کا سب سے بڑا اعتراض یہ تھا کہ کمسن بچے جو مصائب و تکلیف میں مبتلا ہوتے ہیں یہ کیوں؟ کیونکہ قرآن پاک کہتا ہے مَا اَصَابَکُم مِنْ مُّصِیْبَةٍ فَبِمَا کَسَبَتْ اَیْدِیْکُمْ یعنی جو مصیبت تمہیں پہنچتی ہے وہ تمہارے ہی ہاتھوں کی کمائی ہے۔ جس سے صاف ظاہر ہے کہ دنیاوی مصائب و تکالیف بھی پاداش عمل ہی ہیں مگر کمسن بچے تو معصوم اور غیر مکلف ہیں۔ جب ان کو کوئی تکلیف شرعی نہیں دی گئی ہے تو پھر یہ پاداش عمل کیسی؟ اگر یہ کہا جائے کہ والدین کے اعمال کا اثر بچوں پر پڑتا ہے تو قرآن پاک اس کی بھی مخالفت کر رہا ہے کہ لَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِزْرَ اُخْرٰی یعنی ایک شخص دوسرے کا بوجھ نہیں اٹھائے گا۔ اس لئے کمسن بچوں پر مصائب کے آنے کی کوئی معقول وجہ نہیں بتائی جاتی۔ علما جواب دیتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ مالک و مختار ہے۔ اس کو اپنے بندوں پر پورا اختیار ہے جس کو جس طرح چاہے رکھے لَا یُسْئَلُ عَمَّا یَفْعَلُ یعنی جو وہ کرتا ہے اس کے متعلق کسی کو اس سے کچھ پوچھنے کا حق نہیں۔ مگر یہ جواب اطمینان بخش نہیں کیونکہ کمسن بچے ہی پر اللہ تعالیٰ کو

اختیار تام حاصل ہو اور جوانوں اور بوڑھوں پر نہ ہو یہ کیوں ؟ بندے تو سب یکساں ہیں۔ عاقل و بالغ ہی پر مصائب ان کے اعمال کی وجہ سے کیوں آتے ہیں اور کیوں کہا گیا کہ وَمَا ظَلَمْنٰهُمْ وَلٰكِنْ ظَلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ یعنی ہم نے اون پر ظلم نہیں کیا بلکہ انہوں نے خود اپنی جانوں پر ظلم کیا۔ صاف کہدیا جاتا کہ تم سب میرے بندے ہو۔ میری ملک تام ہو۔ تم پر مجھ کو کامل اختیار ہے جس کو چاہوں گا جنت میں بھیجوں گا اور جس کو چاہوں گا دوزخ میں جھونک دوں گا۔ مگر اللہ تعالےٰ نے ایسا نہیں ارشاد فرمایا بلکہ ہر نفس کے متعلق صاف فرمادیا کہ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ یعنی جو اس نے کمایا وہی اس کے کام آئیگا اور جو برا کیا وہی اس کے لئے وبال ہوگا۔

مگر اس مثنوی میں اس سوال کا نہایت مدلل جواب دیا گیا ہے۔ اور اس بسیط جواب کے سلسلے میں جو دعوی پیش کیا گیا اُس کی سند میں قرآن پاک کی آیتیں بھی پیش کی گئی ہیں تاکہ فریق یہ نہ کہہ سکے کہ یہ تو تمہارا دعوی ہے تمہارے مذہب تمہاری کتاب کا دعوی نہیں ہو۔ اور اصول مذہب کا چونکہ صراحتہً قرآن سے ثابت ہونا ضروری ہے اسلئے صرف قرآن ہی کی آیتیں پیش کی گئیں۔ روایتوں سے قطع نظر کیا گیا تاکہ سندیں جرح وتعدیل کی کشمکش سے محفوظ رہیں اور پھر ہر دعوے کی عقلی دلیل نہایت وضاحت سے بیان کردی۔ درمیان میں جو شکوک پیدا ہوتے تھے ان کو رفع کرنا بھی میرا فرض تھا۔ مگر میں نے دیکھا کہ جہاں جو شک پیدا ہو رہا ہے اگر وہیں اس کا جواب

دیدوں تو بحث بہت طویل ہو جائے گی، اور خلط مبحث اس قدر ہو جائیگا کہ ناظرین موضوع بحث کو متعین کرنے میں دھوکا کھا جائیں گے۔ اس لئے مجبوراً اصل موضوع پر پوری بحث کرنے کے بعد مستقل ایک باب دفع دخل کا قائم کر دیا اور جتنے "دخل" یعنی اعتراض پیدا ہو رہے تھے نمبروار ہر ایک کا "دفع" یعنی جواب دیدیا گیا۔ اور ہر ایک اعتراض چونکہ نتیجہ حضرت عقل تھا اس لئے جوابات بھی عقلی ہی دئے گئے کہیں کہیں قرآن پاک کی کوئی آیت بھی ضرورۃً نقل کر دی گئی ہے۔

آخر مثنوی میں "مستدرکات مفیدہ" کے زیر عنوان مختلف عنوانات کی تحت میں ایسے متعدد ضروری مضامین بیان کئے گئے ہیں جن کا جاننا اس مثنوی کے ناظر کے لئے ضروری اور جن سے اس مثنوی کے اصل موضوع کو گہرا تعلق تھا۔

ایک یہ سوال بھی لوگوں کے سامنے تھا کہ دو شخص ہیں جن میں سے ایک عقائد و عبادات سے تو بالکل عاری ہے مگر اس کے معاملات و اخلاق نہایت اچھے ہیں اور اس نے اپنی ساری زندگی خدمت خلق کے لئے وقف کر دی ہے۔ غرض حسن اخلاق کا ایک مجسمہ ہے۔ اور دوسرا بالکل اس کے برعکس ہے۔ یعنی عقاید بھی صحیح رکھتا ہے اور عبادات بھی پوری طرح بجا لاتا ہے۔ مگر معاملات و اخلاق اس کے نہایت خراب ہیں۔ یذا رسانی خلق میں ہمہ دم مستغرق رہتا ہے۔ مرنے کے بعد ان دونوں میں سے کس کی نجات ہوگی؟ کیا عقائد و عبادات نہ ہونے کی وجہ سے اس پہلے شخص کے سارے اخلاق حسنہ اور معاملات نیک ضبط ہو جائیں گے اور وہ سیدھے دوزخ میں

ڈال دیا جائے گا۔ اور صرف عقائد و عبادات کی وجہ سے اس دوسرے شخص کی ساری بداخلاقیوں اور بداعمالیوں سے چشم پوشی کی جائے گی اور یہ سیدھا جنت میں داخل کر دیا جائیگا۔ یا شخص اول کی نجات باوجود عقائد و عبادات نہ ہونے کے صرف اخلاق حسنہ اور معاملات صالحہ کی وجہ سے ہو جائے گی۔ اور یہ دوسرا شخص باوجود عقائد و عبادات کے اخلاق حسنہ اور معاملات صالحہ نہ ہونے کی وجہ سے دوزخ میں ڈال دیا جائیگا؟

یہ سوال ملک میں خوب شائع ہوا اور سنا ہے کہ اکثر علمائے حق نے اس کے معقول جواب بھی دئے ہیں۔ بہرحال اس مثنوی میں اس سوال کا بھی کافی جواب موجود ہے جو غالباً اور بزرگوں کے جوابات سے نوعیت میں الگ ہو گا۔ دیکھئے "رفع اشتباہِ یارانِ طریقت" صفحہ ۴۱ اور "مقصود از تخلیق جن و انس" صفحہ ۴۲ تا صفحہ ۴۶

## حضرت مولانا ابوالکلام آزاد مدظلہ کا شبہہ

میں نے اس مثنوی کے صفحہ ۱ میں "تقریب" کے عنوان سے آیۂ کریمہ

وَلَقَدْ خَلَقْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعَ طَرَائِقَ ۖ وَمَا كُنَّا عَنِ الْخَلْقِ غَافِلِينَ ۝

کا ترجمہ اور اس کی ایک تفسیر لکھی ہے۔ یہ تفسیر اس میں شک نہیں کہ کسی دوسرے مفسر نے نہیں لکھی ہے۔ مگر صرف اس لئے کہ یہ بات میرے ذہن میں آئی ہے اور کسی

دوسرے مفسر نے نہیں لکھی ہے۔ یہ تفسیر غلط قرار دیدی جائے الصا فاً صحیح نہیں۔ اللہ کا کلام ایک دریائے بیکراں ہے۔ ہر غواص کو کچھ نہ کچھ نئے موتی قیمتی سے قیمتی مل جاتے ہیں۔ لو کان البحر مداداً لکلمات ربی لنفد البحر قبل ان تنفد کلمات ربی۔ ولو جئنا بمثلہ مدداہ

باقی رہا یہ الزام کہ" ترجمے میں' فوقھم' کا ترجمہ نظر انداز کر دیا گیا ہے" جس کی وجہ سے میری بیان کردہ تفسیر حضرت مولانا کے نزدیک محل نظر ہے صحیح نہیں۔

لفظ" فوق" کے معنی وضعی میں بلندی مکانی کا مفہوم ضرور ہے۔ مگر اس کا استعمال غلبہ' زیادۃ' احاطہ' برتری' فضل وغیرہ معانی میں بھی بکثرت موجود ہے۔ باہر جانے کی ضرورت نہیں۔ خود قرآن پاک ہی کی مندرجہ ذیل آیتیں ملاحظہ کی جائیں۔

۱۔ وجاعل الذین اتبعوک فوق الذین کفروا۔ (آل عمران جـ۳ ع۱۴) میں بمعنی غلبہ

بمعنی زیادت:
۲۔ فان کن نسآء فوق اثنتین (نساء جـ۴ ع۱۳)
۳۔ وفوق کل ذی علم علیم ہ۔ (یوسف جـ۱۳ ع۴)

بمعنی احاطت:
۴۔ وھو القاھر فوق عبادہ (انعام جـ۷ ع۱۴)
۵۔ وانا فوقھم قاھرون۔ (اعراف جـ۹ ع۱۵)

۶۔ ورفعنا بعضھم فوق بعض درجٰت (زخرف جـ۲۵ ع۹) بمعنی علو مرتبت

۷- والذین اتقوا فوقھم یوم القیمۃ (بقرہ ج۲ ع۲۶/۱۰) بمعنی علو مرتبت

۸- لا ترفعوا اصواتکم فوق صوت النبی (ابتدا سورہ حجرات ج۲۶ ع۱۳) بمعنی شدت

۹- فاضربوا فوق الاعناق واضربوا منھم کل بنان (انفال ج۹ ع۲/۱۶) بمعنی "علی"

۱۰- زدناھم عذابا فوق العذاب بما کانوا یفسدون ۰ (ج۱۴ ع۱۸) بمعنی علاوہ

۱۱- ان اللہ لا یستحیی ان یضرب مثلا ما بعوضۃ فما فوقھا۔

(بقرہ ج۱ ع۳/۳) بمعنی "دُوْنَ"

مذکورہ بالا آیات کریمہ کے مطالعے سے صاف ظاہر ہوگیا کہ فوق کے معنی میں بلندی مکانی کی تخصیص ضروری نہیں اس لئے میں نے جو وجعلنا فوقکم میں معنی احاطت کو ملحوظ رکھتے ہوئے "فوقکم" کا ترجمہ فقط "تم پر" لکھا تو اس کے غلط ہونے کی کوئی وجہ نہیں۔

مگر سب سے زیادہ تعجب یہ ہے کہ مولانا نے فوق کے ترجمے میں بلندی مکانی پر تو اتنا زور دینا ضروری تصور فرمایا۔ مگر سبع طرائق کے ترجمے میں طرائق سے اجرام فلکیہ کے مراد لینے کے لئے کوئی قرینہ حالیہ یا مقالیہ تلاش نہ فرمایا۔ طرائق تو "طریقہ" کی جمع ہے جس کے معنی راستہ 'سیرت' حالت' کیفیت' وغیرہ ہیں۔ میں نہیں سمجھ سکتا کہ اس لفظ سے ستارہ کیونکر سمجھا جا سکتا ہے۔

میں مضمون کو خواہ مخواہ طول دینا نہیں چاہتا اسلئے اپنی بیان کردہ تفسیر کی تائید میں اب صرف قرآن پاک ہی کی پوری آیت پیش کر دیتا ہوں جس کی آخری کڑی یہی

سبع طرائق والی آیت ہے۔ قال اللہ تعالیٰ وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ طِيْنٍ ۝ ثُمَّ جَعَلْنٰهُ نُطْفَةً فِيْ قَرَارٍ مَّكِيْنٍ ۝ ثُمَّ خَلَقْنَا النُّطْفَةَ عَلَقَةً فَخَلَقْنَا الْعَلَقَةَ مُضْغَةً فَخَلَقْنَا الْمُضْغَةَ عِظٰمًا فَكَسَوْنَا الْعِظٰمَ لَحْمًا ق ثُمَّ اَنْشَاْنٰهُ خَلْقًا اٰخَرَ ۝ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِيْنَ ۝ ثُمَّ اِنَّكُمْ بَعْدَ ذٰلِكَ لَمَيِّتُوْنَ ۝ ثُمَّ اِنَّكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ تُبْعَثُوْنَ ۝ وَلَقَدْ خَلَقْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعَ طَرَآئِقَ ق وَمَا كُنَّا عَنِ الْخَلْقِ غٰفِلِيْنَ ۝ (ابتدائے سورہ مومنون ج۱۸ ع۱) دیکھئے سبع طرائق کے سلسلے کو گن کر اللہ تعالیٰ کس خوبصورتی سے بات یہ کہہ کر ختم کر دی کہ " فتبارک اللہ احسن الخالقین" اس کے بعد چونکہ اصل تو موت و بعد الموت سے ڈرانا مقصود ہے اسلئے موت اور بعث بعد الموت کا ذکر بطور عطف نظر مخاطب ہوئے اصل مقصود کرتے ہوئے وہ سات حالتیں جو اوپر گن کر سنا دیں اُن کو اجمالاً یوں بتا دیا کہ ولقد خلقنا فوقکم سبع طرائق الخ سبحان اللہ سبحان اللہ!

باقی رہ جاتی ہے ایک بات۔ وہ یہ کہ میں نے اپنی بیان کردہ تفسیر میں انسان کے لئے تین عالم۔ عالم انتشار۔ پھر عالم اجتماع اس کے بعد عالم معاطہ یعنی دنیا قرار دیتے ہوئے ہر جگہ اسکے لئے سات سات حالات بیان کئے ہیں اور اس آیت شریفہ سے استدلال کیا ہے اور یہاں تو صرف ایک ہی عالم یعنی عالم اجتماع پشت پدر و شکم مادر کے حالات بیان کئے ہیں اور بس۔ اسلئے اول و آخر کے سات حالات کہاں آگئے میں

اس وضاحت سے مذکور ہیں ؟

مختصراً اس کا جواب یہ ہے کہ پہلی منزل عالم انتشار کے سات حالات بھی قرآن پاک میں ضرور مذکور ہیں ۔ مگر عالم انتشار کے حالات ہیں اسلئے اس کی آیتیں بھی منتشر ہیں ۔ اور مختلف مقامات تدبیں ہیں ۔ جن کو یکجا کیا جا سکتا ہے ۔ مگر یہ بات اتنی واضح اور صحیح ہے کہ ہر صاحب عقل اس کو بے دلیل تسلیم کرے گا بلکہ قبل سے تسلیم کئے ہوئے ہے اس لئے اس کے لئے تمام آیتوں کو مجتمع کرنے کی خواہ مخواہ کوئی ضرورت نہیں ۔

باقی رہیں بعد کی منزلیں یعنی عالم معاملہ کے سات حالات ۔ اس کی آیتیں بھی قرآن پاک میں موجود ہیں مگر یہ بھی بے حد واضح ہے ۔ البتہ اتنا ضرور ہے کہ یہ کوئی ضروری نہیں کہ ہر مولود پر یہ سات حالتیں گزریں ۔ کیونکہ کوئی بچہ ہی مرجاتا ہے کوئی جوان، کوئی ادھیڑ ۔ وَمِنْكُمْ مَنْ يُرَدُّ إِلَىٰ أَرْذَلِ الْعُمُرِ اس لئے دنیا کی یہ سات حالتیں ہر ایک پر مترتب بھی نہیں ہوتی ہیں ۔

آخر میں میں اس مقدمے کو اس دعا پر ختم کرتا ہوں کہ ربنا آتنا فی الدنیا حسنة وفی الآخرة حسنة وقنا عذاب النار ٥ کہ اے پروردگار ! ہمیں دنیا میں بھی "حسنہ" عطا فرما ۔ یعنی توفیق دے کہ وہ سارے فرائض جو دنیا سے متعلق مجھ پر عائد کئے گئے ہیں ۔ اور جن سے

اصلاح دنیا کا تعلق ہے اُن فرائض کو ہمیشہ پوری طرح ادا کرا۔ اور اُن کو
پوری طرح ادا کرنے کی توفیق عطا فرما۔ اور آخرت میں بھی "حسنہ"
عطا فرما۔ یعنی وہ فرائض جن کا تعلق اصلاح آخرت سے ہے اُن کو
بھی ہم سے پوری طرح ادا کرا دے۔ اور اُن کو پوری طرح کرتے رہنے
کی توفیق عطا فرما۔ یعنی حسنۂ دنیا (حسن معاملات وحسن اخلاق) بھی
ہم کو عطا فرما اور حسنۂ آخرت (حسن عقائد وحسن عبادات) بھی ہم کو
مرحمت کر۔ اور ہم کو عذاب دوزخ سے محفوظ رکھ۔ آمین ثم آمین۔
رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ؕ

خاکسار

تمنا عمادی مجیبی پھلواروی غفرلہٗ

# رباعیات

مذہب جو نہو، کوئی مہذّب نہ رہے | انسان انسان نہو جو مذہب نہ رہے
مذہب یعنی ہے آدمیّت اک لفظ | مہمل ہے وہ لفظ جس میں مطلب نہ رہے

مذہب کو سمجھ کے راہ ٹھکراؤ گے | اور عقل کی آنکھ پا کے اتراؤ گے
لیکن تم کام لیکے آنکھوں سے فقط | رستے کو چھوڑ کر کہاں جاؤ گے

گھر سے شب تار میں نکلئے تو سہی | آنکھیں ہوں مُندی اگر سنبھلے تو سہی

مذہب ہے اگر راہ، تو ہے عقل بھی آنکھ | بے آنکھ کے راستے پہ چلیے تو سہی

ہے عقل، تو مذہب سے یہ نفرت کیسی؟ | مذہب ہے اگر، عقل سے وحشت کیسی؟

مذہب اک راستہ ہے اور عقل ہے آنکھ | رستے اور آنکھ میں رقابت کیسی؟

چارہ نہیں بس ہر چند درایت کے بغیر | مانو نہ روایت کو درایت کے بغیر

تقلید ہے رات، اور تحقیق ہے شمع | شب کو نہ چلو شمع ہدایت کے بغیر

تمنا عمادی مجیبی غفرلہ

هٰذَا كِتٰبُنَا يَنْطِقُ عَلَيْكُمْ بِالْحَقِّ
(جاثیہ ج ۲۵ ع ۴)

اِئْتُوْنِيْ بِكِتٰبٍ مِّنْ قَبْلِ هٰذَآ اَوْ اَثٰرَةٍ مِّنْ عِلْمٍ
(ع ۱ ج ۲۶ سورہ احقاف)

اِنَّ الَّذِیْ فَرَضَ عَلَیْکَ الْقُرْاٰنَ لَرَآدُّكَ اِلٰی مَعَادٍ
(آخر سورہ قصص ج ۲۰ ع ۹)

(مِنْهَا خَلَقْنٰكُمْ وَفِيْهَا نُعِيْدُكُمْ وَمِنْهَا نُخْرِجُكُمْ تَارَةً اُخْرٰى
(ابتداء ع ۳ ج ۱۶ سورہ طٰہٰ)

وَلَقَدْ
خَلَقْنَا فَوْقَكُمْ
سَبْعَ طَرَآئِقَ
وَمَا كُنَّا عَنِ الْخَلْقِ غٰفِلِيْنَ
(مؤمنون ج ۱۸ رکوع اول)

---

# مثنوی
# معاش و معاد

(من)

العبد الذلیل لربہ الجلیل الباری
محمد الشہیر بمحی الدین المتعارف بتخلص تمنا الفلواری
اوصلہ اللہ الیٰ احسن ما تمنیٰ ووفقہ لما یحب و یرضیٰ

حسب فرمایش ارکان مسلم ایسوسی ایشن پھلواری شریف ضلع پٹنہ
باہتمام سید نور الحسن پھلواری

در برقی مشین پریس محلہ مراد پور بانکی پور پٹنہ جلیۂ طبع پوشید

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اے کہ حیراں عقلہا در شانِ تو
عجز از عرفانِ تو عرفانِ تو

ذرہ ذرہ شاہدِ یکتائیت
با ہمہ پنہانیت پیدائیت

ہر چہ ہست از سرد و گرم و خشک و تر
ہست بر سنگِ درت بنہادہ سر

قدرتت کو فاعلِ ہر ما ترید
کُلَّ شَیءٍ حَیٍّ مِنَ الماءِ آفرید

فَالِقُ الاِصبَاحِ رَزّاقُ الجَنِین
صبح کرنے والا — پیٹ کے بچے کو رزق دینے والا
خَالِقُ الاِنسَانِ مِن مَّاءٍ مَّہِین
انسان کو ایک ذلیل پانی سے پیدا کرنے والا

ہر چہ انسان است از حلقوم و دوش
ہم ز دست و پا و پشت و چشم و گوش

مر ورا بخشیدۂ اے لم یزل
اے نہیں مٹنے والے
جَازِیاً عَمَّا جَنَینَا قَد فَعَل عـه
جو کچھ جنین نے [illegible] حالت میں اس نے [illegible]

زانکہ خود فرمودۂ سعد و العطا
لَیسَ لِلاِنسَانِ اِلَّا مَا سَعیٰ
انسان کے پاس نہیں ہے مگر وہی جو کچھ اس نے کیا ہو

عـه
ہر چہ انسان راست از سعیِ تو نیست
گرچہ استحقاق بے فضلت کیست

عـه [illegible] سعی [illegible] دعوی [illegible] مثنوی [illegible]

| | |
|---|---|
| آنچہ زو از نیکوئی آمد پدید | داد لیش اجر مضاعف بل مزید |
| یک بلا بر ما کسبت ہائے خطیر | از تو آید و یعفوا عن کثیر |
| جو کچھ اس نے کیا | اور تو بہتیری باتوں سے درگزر کرتا ہے |

مَآ اَصَابَکُمْ مِّنْ مُّصِیْبَةٍ فَبِمَا کَسَبَتْ اَیْدِیْکُمْ وَیَعْفُوْا عَنْ کَثِیْرٍ[1] پ ۲۵ سورۂ شوریٰ

| | |
|---|---|
| چوں کنم اے خالق بالا و پست | شکر نعمتہائے تو چندانکہ ہست |
| رَبِّ اَوْزِعْنِیْ لِاَنْ اُثْنِیْ عَلَیْکَ | اِنَّمَا التَّوْفِیْقُ اَمْرٌ مِّنْ لَّدُنْکَ |

# نعت

| | |
|---|---|
| حبذا آں شمع جمع انبیاء | گرد راہش کحل چشم اولیاء |
| حبذا ہر خلق او خلق عظیم | ہم کریم و ہم رؤف و ہم رحیم |
| حبذا ہم امّی و ہم شہ علیم | خود سراپا سر علم و ہم علیم |

[1] ترجمہ۔ جو کچھ مصیبت تمہیں پہنچتی ہے وہ سب تمہارے ہی ہاتھوں کی کمائی سے [illegible] اللہ تعالیٰ بہت
[illegible] ہے ۱۲

| | |
|---|---|
| حبذا شمع شبستانِ ہدیٰ | قامتِ بے سایہ اش ظلِ خدا |
| او نبی وہم شفیع المذنبین | آدم و حوّا امیان ما و طین |

مَآ اَصَابَكُمْ مِّنْ مُّصِيْبَةٍ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ اِلَّا فِيْ كِتٰبٍ مِّنْ قَبْلِ اَنْ نَّبْرَاَهَا ۭ اِنَّ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرٌ ۝ لِّكَيْلَا تَاْسَوْا عَلٰي مَا فَاتَكُمْ وَلَا تَفْرَحُوْا بِمَآ اٰتٰىكُمْ ۭ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ كُلَّ مُخْتَالٍ فَخُوْرٍ ۝ سورہ حدید ۲۷ ع ۳/۱۹

ترجمہ[۱] جو کچھ بھی (اچھا بُرا) تمہارے ساتھ ہوتا ہے روئے زمین پر یا خود تمہاری جانوں میں وہ ایک کتاب (لوح محفوظ) میں لکھا ہوا ہوتا ہے قبل اس کے کہ ہم اس کا نفاذ کریں۔ اور یہ اللہ کے نزدیک آسان ہے (یعنی قبل کسی بات کے ظہور ہونے کے اس کا پہلے سے کہیں لکھ رکھنا اللہ تعالیٰ کے لیے کچھ مشکل نہیں) (اور یہ اسلئے کہہ دیا گیا) کہ جو کچھ تم سے چھن جائے اوس کا کچھ غم نہ کیا کرو اور جو کچھ تمہیں ملے اس پر اترایا نہ کرو۔ اور اللہ کسی اکڑ کر چلنے والے شیخی بگھارنے والے کو پسند نہیں کرتا۔ ما اصابکم من مصیبۃ میں مصیبت کا لفظ عام ہے ہر وہ بات جو کسی تک پہنچے اس کو لغۃً مصیبت کہہ سکتے ہیں۔ قرآن پاک میں ہے وَاِنْ يُّرِدْكَ بِخَيْرٍ فَلَا رَاۗدَّ لِفَضْلِهٖ ۭ يُصِيْبُ بِهٖ مَنْ يَّشَاۗءُ مِنْ عِبَادِهٖ ۝ فضل پہنچانے کو بھی یُصِیْبُ سے تعبیر کیا گیا۔ یہاں اس آیت سے استدلال یہ کیا گیا کہ آپ (صلعم) کے لئے نبوت آدم و حوا علیہما السلام کی پیدایش سے قبل ہی لوح محفوظ میں لکھ دی گئی تھی۔ اسلئے یہ مشہور حدیث غلط نہیں۔ منہ۔

ء آخر سورہ یونس۔ پ ۱۱۔ ع ۱۱/۱۶

# منقبتِ قرآنِ مجید

| | |
|---|---|
| اے ہُمے آیاتِ فرقانِ مبیں | حرف حرفش رحمۃٌ للمؤمنین |

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۝ [1]
سورہ بنی اسرائیل ع $\frac{9}{9}$ پ ۱۵

| | |
|---|---|
| اِقْرَءُوْا فِیْهِ هُدًی فِیْهِ شِفَآءٌ | اِنَّهٗ یَشْفِیْكُمْ مِنْ كُلِّ دَآءٍ |

قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ [2] سورہ حٰم سجدہ۔ آخر جز۔ پ ۲۴ ع $\frac{5}{19}$

| | |
|---|---|
| پارہائش پارہائے مہر و ماہ | ضوفشاں ہر منزلش چوں شمع راہ |
| صفحہ اش دریائے علمِ بے کراں | ندراں ہر سطرِ او موجے رواں |
| فتحہ اش صد فتوح آید بہ پیش | کسرہ اش اکسیر از فہم بیش |
| ضمہ اش منضم بآثارِ فتوح | سربسر ہمچوں کلید قفلِ روح |

[1] ترجمہ۔ ہم اُتارتے ہیں قرآن سے وہ باتیں جو شفا اور رحمت ہیں ایمان رکھنے والوں کے لیے ۱۲ منہ

[2] کہہ دو (اے رسول) کہ وہ (قرآن) ایمان رکھنے والوں کیلئے ہدایت اور شفا ہے ۱۲ منہ

از پے دلہاست رجزش سکون
واقفیت است و فقش رہنمون

نقطہ اش در نہاں صد نکتہا
مرکزے باشد محیط علم را

ناتواناں را مدد ہر ہمداں
درد و وا از دوا رست اماں

کے بر آید کار ہے از آفتاب
لَیسَ یَکفِینَا مِنَ المَاءِ السَّرَاب

نیاید از سراب کار آب تشنگی دہد

حرمتش بے تا زدے احترام
مس او بے تا مطہر شد حرام

حبذا وقت تلاوت چوں حق
بندہ با مالک آید ہمسخن

جلوہ گاہ معنیش باد دلم
رہنما او باد در ہر منزلم

## مقدمه

اندریں دنیا کہ دنیا ے جنونست
ہر کسے را وحشت از دیگر فزونست

ہر کجا دنیا چو آواز ہمہ شر
نعرۂ آزادیت آید بگوش

بنگری جمعے بہر جا مجتمع
مقصدے نا گفتنی پنہان بدل
قوم قوم و ملک ملک اندر دہن
گہ بلب غوغائے بربادئ ملک
دعوئ حریت ایشان از لب
گریۂ ایشان برائے خندہ
نعرۂ شان "من خدا و من رسول"

بے طمع گفتار و سرتا پا طمع
بر زبان صد فقرہائے مشتعل
نام مذہب بر لب و نام وطن
گہ بسر سودائے آزادئ ملک
دست و لب بکشادہ از بہر طلب
ور نہ ہر وعظ در دِ چندہ
ہم نہ بیند سالمے جز "من یقول"
کہ می گوید؟

---

اے کہ می داری فغان "قوم قوم"
"قوم قومست" ہست آخر قوم کو
قوم افراد منظم راست نام
قوم اگر نبود منظم، قوم کو

این فغان در یقظہ ہستت یا بنوم
منتظر لیلست اینگہ یوم کو
در تشتت این لقب بستانش بدہ
فاقہ ہست از نیست نیت صوم کو

| | |
|---|---|
| فارغ از تنظیم و دیر اصلاح محو | "صرف"[١] را بگزاشتہ خوانی چہ "نحو" |
| شد ہمہ "تہذیب"[٢] و "تدبیر"[٣] خاک | جملہ داری در سیاست انہماک |
| اے کہ ہستیت ناجہذب ذاتہا[٤] | ابترت ہست اقتصادیاتہا[٥] |
| ایں سیاستہائے تو دیوانگیست | غفلتت چوں از امور خانگیست |
| ایں سیاستہا تجارتہائے تست | بر مفادِ قوم غارتہائے تست |
| دام آزادی مگر گسترده | بندهٔ خود قوم خود را کرده |

## جمعے دیگر

| | |
|---|---|
| ہمچناں جمعیت حریت طلب | دعویٔ آزادگی ہستش بلب |
| ہر زماں سودائے آزادی بسر | محو در ہنگامۂ وحشت اثر |

[١] مراد از علم صرف و علم نحو۔ یعنی صرف سے الفاظ مفردہ کے احوال اور نحو سے مرکبات کے حالات معلوم ہوتے ہیں اسلئے پہلے صرف پڑھ لینا ضروری ہے۔ [٢] "تہذیب" سے مراد تہذیب الاخلاق ہے یعنی شخصی اصلاح۔ [٣] "تدبیر" سے مراد تدبیر المنزل ہے۔ یعنی خانگی اصلاح۔ [٤] "ناجہذب ذاتہا" یعنی اشخاص تہذیب الاخلاق سے عاری ہیں۔ [٥] یعنی تمہارے اقتصادی اور خانگی حالات خراب ہو رہے ہیں۔

نزد ایشاں اندریں دورِ زماں | امتیازے نیست در خرد و کلاں

نیست در سر جز ہوائے خودسری | می کند سالار پیئے ہر لشکری

علمِ شاگرداں ز استاداں فزوں | از مریداں شد پیراں سرنگوں

شد زناں از خانہ داریہا رہا | شوہر اندر خانہ زن در کوچہا

از قیود امر و نہی امہات | راہ آزادی ہمی جوید بنات

خواہی ار پابندی خود را کشود | دیگراں را ہم رہا کن از قیود

ہے کہ ایں پابستگیہا رحمتے است | از برائے امنِ عالم علتے است

گر نباشد جبر و قید اندر جہاں | زیر دستے از کجا یابد اماں

فہم ایں سر ہر کہ عقلش رہنمون ست | "خوش آزادی مگر خوش جنون ست"

# جمع سویم

ہمچناں جمع سویم باشد بسر | ظاہرش تشہد ست و باطن حملہ بر

زعمِ حریت مر ایشاں را بدل — ہر نفس در خطرۂ ایماں گسل

سید الاحرار زیشاں ہر یکے — عقلِ ایشاں بہر ایشاں مہلکے

ہارب از پابندیِ دینِ مبیں — ہر دمش نفسِ بدش اندر کمیں

بندگیِ حق گلویش است طوق — بندۂ نفس ست او آما بشوق

بندگیِ نفس اصلِ دینِ او — جملہ تسویلاتِ نفس آئینِ او

گر پرستاری نفس ست اینچنیں — ہر چہ خواہی کن کہ آزاد ست دیں

در جہاں ظلم ست جملہ دار و گیر — اینچنیں آزاد اگر باید ضمیر

---

اے کہ ہستی در ہوا ہا پا بگل — نیست ایں مفہوم آزادیِ دل

فکرِ آزادی تو میداری بہ پیش — در رہِ تکمیلِ خواہشہائے خویش

بایدت آزاد و خرم زیستن — در رہِ تکمیلِ فرضِ خویشتن

نے بے رہی را ترک گو بر جادہ رو — در پیِ رہبر مگر آزادہ رو

انچه خود خواهی پئے دیگر مخواه — باد گر آزاده رو یکساں براه
هاں مشو پابند حرص نفس بد — جهد کن از بهر آزادیٔ خود

قرض خود بشناس و در دل شاد باش
در ادائے قرض خود آزاد باش

## رجوع بمقصد

الغرض این قوم حریت زده — دست بنهاد در امن وحشت زده
کُلَّ یَوْمٍ دَاهِشَةٌ حالات او — مَا یَقُولَتُش روشن از مَافاتِ او
(انچه بر باد خواهد رفت — انچه بر باد رفت)
بر سر شاخ است و در پیش ثمر — می کشد لیک ارّه در پائے شجر
بهر آزادی چو کرد اعلان جنگ — کرد یکجا خنجر و تیغ و تفنگ
خنجر حریت او اوّل نهاد — بر رگِ جانِ معاش و اقتصاد
باز چوں شمشیر آزادی کشید — غیرت و شرم و حیا را سر برید

اے زہے آزادیِ ایں اہلِ دور | کارِ اینان حیلہ از عقل ست دور

تیغِ حریت بسے چوں آختند | شرع و دیں را مرغِ بسمل ساختند

ننگرند ایشاں ز چشمِ امتیاز | عیشِ آزادانِ یورپ را بہ آز

چوں کسانے کز تنک ظرفی تُود | عمرہا بردند بر قاروں حسد

اول ایں قوم گرفتارِ جنوں | خوفِ خالق کرد از دلہا بروں

منکر آمد بعث بعد الموت را | تا نباشد وحشت از روزِ جزا

خوفِ حشرش باز نے ترسِ سقر | می کند او ہر چہ خواہد بے خطر

ہر کسے زیشانست غافل از اجل | جز بدنیا نیستش سعی و عمل

---

ضَلَّ سَعْیُهُمْ فِی الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا وَهُمْ یَحْسَبُوْنَ اَنَّهُمْ یُحْسِنُوْنَ صُنْعًا ۝ (آخر کہف پ ۱۶ ع ۱۲/۲)

انکی کوششیں دنیاوی سامانِ زندگی کی فراہمی میں برباد ہوئیں اور یہی سمجھتے رہے کہ ہم تو بہت اچھا کام کر رہے ہیں

---

قَالَ الَّذِیْنَ یُرِیْدُوْنَ الْحَیٰوةَ الدُّنْیَا یٰلَیْتَ لَنَا مِثْلَ مَآ اُوْتِیَ قَارُوْنُ اِنَّهٗ لَذُوْ حَظٍّ عَظِیْمٍ ۝ عیشِ دنیا کے طلبگاروں نے کہا کہ کاش کہیں ہمیں بھی ہوتا جو کچھ قارون کو دیا گیا ہے۔ وہ تو بڑی قسمت والا ہے۔ (سورہ قصص پ ۲۰ ع ۸/۱)

یاست ایشاں را ز دیں انکار نام — یاست اقرارے کہ انکارش غلام

قوتے گویند و حق نامش نہند — خالقش گویند و ثنائش دہند

بے شعور و بے حس و بے اختیار — حس ایشاں را بود پروردگار

تا گزیر آمد قبول علتے — قوتے لیکن نہ صاحب قوتے

نیک داند عقل و دانش ہر کراست — قوتے بے صاحب قوت کجاست

---

زاں ہمی گویند حق را بے شعور — از سزائے جرم تا باشند دور

ہر کرا باشد نہ علم و آگہی — کے دہد کس را سزائے گمرہی

زیں چنوں از خوف خالق ایمنند — لیک خوف از خلق بجدی می کنند

جرم نبود ہیچ جرمے نزد شاں — تا نباشد دیگراں را علم آں

نزد شاں باشد ہنر اخفائے جرم — جرم می دانند صرف افشائے جرم

جرم باشد در حد قانوں اگر — نزد ایشاں بہترین باشد ہنر

خلق را گویند آرے دین ما ست — حسن خلق و حسن کار آئین ما ست
دیں نیامد جز پئے منع فساد — دیں بود با اہل عالم عدل و داد"
"ما نیازاریم بر روئے زمیں — ہیچ کس را دین ما باشد ہمیں"

---

نیست ایں الفاظ غیر از قول زر — در حقیقت از حقیقت ہست دور
احتراز است ایں فقط از ردِ خلق — "تا رہند از طعنۂ الحادِ خلق
خود اگر بینی دریں اہل ریا — حسن در خلق است نے در کارہا
کار ایشاں جملہ زشت و جملہ بد — خلق ایشاں نیست جز بغض و حسد
ظاہر شاں روشن و باطن سیاہ — رہبری خواہند و خود گم کردہ راہ
ایں اسیرانِ کمند حرص و آز — ایں نہ بینند از نگاہِ امتیاز
ہر کہ ہست از مسلمین از ہنود — گبر باشد یا نصاری یا جہود
یا کسے دہریۂ بے دیں بود — حسن خلقش مسلک و آئیں بود

هر که بدکار است قول او ست نیز
دزد هم گوید که دزدی ناروا ست
بخل را هر کس شناسد خوی بد
قاتلان را هم همی آید نظر

نیکی کار است از جانم عزیز
نزد ظالم هم ستم کردن خطا ست
هر کسی بگریزد از بغض و حسد
قتل بی جرم است جرم سخت تر

---

همچنان جود و سخا و عدل و داد
صدق و همدردی و هم رحم و کرم
صبر و شکر و عفو و اخلاص و وفا
لیک باشد دین و مذهب گر همین

خلق داند خلق ارباب سداد
خلق داند مسلک اهل همم
خلق داند مذهب اهل صفا
نیست بیدین هیچ شخصی بر زمین

---

حسن خلق و حسن کار است امر عام
خلق و کار نیک را حسبی بدان

دین عبادات و عقائد راست نام
جان عبادات و عقائد اندران

| | |
|---|---|
| بر عقائد داں بنائے شرع و دیں | چوں ستوں باشد عبادت ہم ازیں |

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اَلصَّلٰوۃُ عِمَادُ الدِّیْنِ مَنْ اَقَامَھَا فَقَدْ اَقَامَ الدِّیْنَ وَمَنْ ھَدَمَھَا فَقَدْ ھَدَمَ الدِّیْنَ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ نماز دین کا ستون ہے جس نے نماز قائم رکھی اس نے دین کو قائم رکھا۔ اور جس نے نماز (کی عمارت) کو ڈھا دیا اس نے دین کو ڈھا دیا۔

| | |
|---|---|
| سقف می داں خلق و کار نیک را | خانہ نبود بے ستوں بے بنا |
| تو کجا باشی چو نبود خانہ اُت | ہر کجا باشی جہاں بیگانہ اُت |
| سبزہ بیگانہ اندر چمن | کے تو دانی لذت حب الوطن |
| نہ بود اعتماد ہیچ کس | خلق در کار تو دار د پیش و پس |
| ہر کجا از خلق خوف آیدت | حسن کار و حسن سیرت بایدت |
| ہر کجا تنہائیے باشد ترا | از کہ ترسی ؟ گر نہ ترسی از خدا |
| نیست سیرت گر عقائد نیستت | جز عبادت لیک شاہد نیستت |

| | |
|---|---|
| وعدہ را سازی مؤکد از قسم | چوں خدایت نیست اینت نیست ہم |
| حسنِ اخلاقت نباشد معتمد | چوں ترا نبود بدل خوفِ احد |
| پس نباید اندریں دارِ فتن | بے عبادات و عقاید زیستن |
| بے عبادات و عقائد زینہار | حسنِ خلقت باشدت بے حسنِ کار |

اگر نہ باور آیدت ایں مختصر
مثنویم را بچشم دل نگر

# تقریب

## قال اللہ تعالیٰ

وَلَقَدْ خَلَقْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعَ طَرَآئِقَ ۖ وَمَا كُنَّا عَنِ الْخَلْقِ غٰفِلِيْنَ

(سورہ مومن۔ جزء ۱۸ رکوع اول)

(ترجمہ) اور ہم نے تم پر سات طریقے پیدا کئے۔ اور ہم (کوائف) تخلیق سے غافل نہیں ہیں۔

---

ایک انسان پہلے عالم انتشار میں تھا۔ یعنی اس کے اجزاء پہلے خدا جانے کہاں کہاں منتشر تھے۔ اس کے بعد عالم اجتماع میں آیا جس کی دو منزلیں ہیں صلب پدر اور شکم مادر۔ یہاں اس کے تمام ذرات مجتمع ہوئے اور وہ ایک ننھا سا انسان بن گیا۔ ان دونوں منزلوں میں نقطۂ تخلیق جسم ہو گئی اور جسم سے روح کا تعلق پیدا ہو گیا۔ جسم کی یہاں اسی قدر تکمیل ہوئی جتنی کہ تعلق روح کے لئے ضروری تھی۔ اس کے بعد عالم اعمال میں آیا۔ یعنی عالم اسباب میں۔ یہاں پہلے جسم کی تکمیل ہوئی اور رفتہ رفتہ روح کی دماغی پرورش اور تعلیم۔ اگر خام روح ناتجربہ کار کو مکمل جسم مل جاتا تو بہت سے نقصانات کا احتمال کیا کہ یقین تھا۔ اسلئے جسم کی تکمیل روح کی تعلیم کے ساتھ ساتھ رفتہ رفتہ ہوئی۔ پہلے عالم یعنی انتشار میں سات مرحلے طے ہوئے۔ پہلے ذرات تھے جو پانی کے ساتھ ملے پھر زمین میں بوئے ہوئے دانوں

کی خوراک بن کر اس کے اجزاء اور دوسرے اجزاء کے ساتھ اسی میں جذب ہو گئے۔ پھر پودا پھر درخت ہوا۔ پھر اسی میں شگوفے نکلے جن میں وہ اجزاء انسانی پہنچے۔ پھر پھل ہوئے۔ جن چند پھلوں میں اسی ایک انسان کے اجزا پنہاں تھے ان پھلوں کو اس آنے والے انسان کے باپ ماں نے کھایا۔ اب جبکہ تمام سے انہیں غذاؤں کے ذریعے اس آنے والے انسان کے اجزاء اس کے باپ ماں کے بدن میں آ گئے۔ تو اب یہاں سے دوسرا عالم یعنی عالم اجتماع شروع ہوا۔ یہاں بھی اسی طرح سات مرحلے اس کو طے کرنا پڑیں گے۔ تین اس عالم کی پہلی منزل یعنی پشت پدر میں اور چار دوسری منزل یعنی بطن مادر میں۔ غذا۔ خون۔ پھر نطفہ۔ تین صورتیں اوس کی جسم پدر میں رہیں۔ اور علقہ۔ مضغہ اور عظام مکسیۃ للحم (ہڈیاں جن پر گوشت چڑھا ہو) پھر جنین بطن مادری میں بنا۔ دنیا میں آیا تو یہاں بھی وہی سات مرحلے ہیں۔ مولود۔ رضیع۔ صبی۔ مراہق۔ بالغ شاب۔ کہل۔ ہرم۔ اور اللہ تعالیٰ کچھ اس سے غافل نہیں کہ وہ کس کس منزل میں تھا اور ہے یا رہے گا۔ اور عالم انتشار میں اس کے اجزا کہاں کہاں رہے اور کہاں رہیں گے۔

فتبارک اللہ احسن الخالقین ٥



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

وبحمدہٖ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ خَیْرِ خَلْقِكَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

# کیفیتِ آفرینشِ انسانی

اَلَمْ نَخْلُقْکُّمْ مِّنْ مَّآءٍ مَّهِیْنٍ ۝ فَجَعَلْنٰهُ فِیْ قَرَارٍ مَّكِیْنٍ ۝ اِلٰی قَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ ۝ فَقَدَرْنَا فَنِعْمَ الْقٰدِرُوْنَ ۝ (مرسلٰت آخر پ ۲۹ ع ۲/۱)

کیا نہیں پیدا کیا ہم نے تم کو ایک ذلیل پانی سے۔ پھر بنایا ہم نے اس کو ایک ٹھہرنے کی جگہ میں رہنے والا ایک مقدار معین تک۔ پھر اندازہ مقرر کیا ہم نے۔ پس کیا اچھا اندازہ معین کرنیوالے ہیں۔

آدمی کو ہست امروز آدمی
پیشتر زیں او چہ بود امرد بوش

جسم و روح و ناطقہ دارد ہمی
یا بفرما یا بکن از من تو گوش

بود در عالم بہر اطراف شش — منتشر اجزائے دیمقراطیس[1]

دانہا چوں در زمین کارید شد — وآبہا چوں از فلک بارید شد

جملہ اجزا ایں ز ہر چار آخشیج[2] — گشت با اجزائے آں دانہ مشیج[3]

کرد دانہ در زمیں جذب از رش — چند روز یافت در وی پرورش

بعد ازاں سر بر زد و گشتہ نہال — وندراں صد خوشہا پر مثال

وَهُوَ الَّذِي أَنزَلَ مِنَ السَّمَاءِ مَاءً فَأَخْرَجْنَا بِهِ نَبَاتَ كُلِّ شَيْءٍ فَأَخْرَجْنَا مِنْهُ خَضِرًا نُّخْرِجُ مِنْهُ حَبًّا مُّتَرَاكِبًا وَمِنَ النَّخْلِ مِن طَلْعِهَا قِنْوَانٌ دَانِيَةٌ وَجَنَّاتٍ مِّنْ أَعْنَابٍ وَالزَّيْتُونَ وَالرُّمَّانَ مُشْتَبِهًا وَغَيْرَ مُتَشَابِهٍ ط انظُرُوا إِلَىٰ ثَمَرِهِ إِذَا أَثْمَرَ وَيَنْعِهِ ط إِنَّ فِي ذَٰلِكَ

---

۱ دیمقراط۔ دیمقراطیس۔ ایک یونانی حکیم تھا۔ اجزائے دیمقراطی ننھے ننھے ذرات بسیط جن کی تجزی محال ہے جن سے عالم اور عالم کی سب چیزیں بنیں۔ پہلے اس تھیوری کا انکشاف دیمقراطیس کو ہوا تھا۔ اسلئے اسی کے نام سے منسوب ہے۔ ۲ آخشیج۔ عنصر چار۔ آخشیج یعنی آب و آتش و خاک و باد۔ ۳ مشیج معنی آمیختہ۔

لَآيٰتٍ[۱] لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ۝ (سورہ انعام جزء ۷ - رکوع ۱۲)

از ثمرہائیش چو انسانے بخورد
جسم او از وے تمتعہا ببرد

زاں تمتع شد در و خونہا ہم
دَورش اندر رگ رگہائش دمبدم

شہوتش راندہ سوئے پہلوئے زن
رفت و ایّاہا[۲] تَغَشّٰے لیلۃً

آنچہ از اجزائے انسانے کہ بود
مختفی در خوشہ من حیث الوجود

[۱] (ترجمہ پوری آیت کا) اور اللہ تعالیٰ وہ ہے جس نے آسمان (اوپر) سے پانی اتارا۔ پھر نکالی اس سے ہر چیز کی گھانس۔ پھر نکالی اس سے سبز کوپل (درخت) کہ نکالتے ہیں ہم اس سے تہ بتہ دانے اور کھجور کے اقسام سے کہ اسکے گپھے سے خوشے ہیں نیچے لٹکے ہوئے۔ اور باغ انگور زیتون اور انار کے ایک دوسرے سے ملتے جلتے اور مختلف۔ دیکھو اسکے پھلوں کی طرف جب وہ پھل دیں اور اس کے گپھے کی طرف۔ بیشک اس میں ایماندار قوم کیلئے نشانیاں ہیں۔ فَاَخْرَجْنَا بِهٖ نَبَاتَ كُلِّ شَيْءٍ ۔ اس کُلّ شَیْءٍ میں بڑا رمز ہے۔ درحقیقت نبات خواہ جاندار کے اجزا اور اولی نباتات کے ضمن میں اس کے اپنے اجزا کے ساتھ اگتے ہیں یہ اس کی طرف ایک نہایت لطیف اور بلیغ اشارہ ہے۔ جن درختوں اور پھلوں کا تذکرہ اس آیت میں ہے اون پھلوں میں مادہ منویہ کے پیدا کرنے کی بہت زیادہ صلاحیت ہے۔ ایماندار قوم کیلئے ان میں نشانیاں ہونے کا ذکر کس قدر صحیح ہے فَتَفَكَّرُوْا يَا اَهْلَ الْاِيْمَانِ ۔ ۱۲

[۲] یعنی با زن خود شبے ہم بستر شد۔ ۱۲

منتقل از دانہ شد سوئے شجر — وز شجر شد منطلق اندر ثمر

وز ثمر در جسم آکل آمدہ — در تنش باخوں مشاکل آمدہ

چند قطراتِ دمش وقتِ بعال — نطفہ گشت و یافت در بطن انتقال

اینست آں نطفہ کہ اصلِ آدمیت — جمع اجزاے پریشانش منیت

نطفہ باشد جوہرِ اصلیتش — اولیں منزل پس جمعیتش

آخراں اجزاے آں آب و گِل — جمع گشتہ شد ز صلبے منتقل

پس بفحواے طبق بعد از طبق — در رحم آں نطفہ گشت اول علق

لَتَرْكَبُنَّ طَبَقًا عَنْ طَبَقٍ - (سورہ انشقاق حب ۳۰ ع ۹)

واں علق شد مضغہ و بعدش عظام — کسوتِ آں عظم لحم آمد تمام

ماندہ تا ۹ ماہ اندر بطنِ اُم — رُخ بدنیا کرد در ماہِ دہم

در رحم او بود ناقص چوں ہلال — یافت در دنیا در انسانی کمال

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ طِيْنٍ ۝ ثُمَّ جَعَلْنٰهُ نُطْفَةً فِيْ قَرَارٍ مَّكِيْنٍ ۝ ثُمَّ خَلَقْنَا النُّطْفَةَ عَلَقَةً فَخَلَقْنَا الْعَلَقَةَ مُضْغَةً فَخَلَقْنَا الْمُضْغَةَ عِظٰمًا فَكَسَوْنَا الْعِظٰمَ لَحْمًا ق ثُمَّ اَنْشَاْنٰهُ خَلْقًا اٰخَرَ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِيْنَ ۝

(رکوع ۱ سورہ مومنون)

# ہر شئے را کامیابی میسر نمی شود

لیک می بینی تو آخر بالیقیں<br>
ہمچناں ہر نخل بار آور نشد

این کہ ہر دانہ نروید از زمیں<br>
شد اگر ہر شاخ خوشہ ور نشد

لہ ترجمہ:- ہم نے انسان کو مٹی کے جوہر سے پیدا کیا۔ پھر ہم نے اس کو نطفہ بنا کر ایک ٹھہرنے کی جگہ میں رکھا۔ پھر ہم نے نطفے کو علقہ (یعنی جمے ہوئے خون کی طرح) بنایا۔ پھر اس علقے کو لوتھڑا بنایا پھر اوسی ہڈی پر گوشت چڑھایا۔ اسکے بعد اسکو ایک دوسری تخلیق میں کھڑا کیا۔ پس برکت والا ہے اللہ جو نہایت بہتر پیدا کرنے والا ہے۔

ہمچناں در خوشہ نبود ہر ثمر ‌ ‌ کش بود در معدۂ شخصے گذر
ہمچناں ہر لقمہ را نبود مساغ ‌ ‌ تا بود خون دل و قوتِ دماغ
ہمچناں ہر قطرۂ خونِ بدن ‌ ‌ کے تواند مایۂ نطفہ شدن
ہمچناں ہر نطفہ نبود مستحق ‌ ‌ تا کنندش سوئے بطنے منطلق
ہمچناں اندر رحم ہر نطفۂ ‌ ‌ کے دہندش ساز و برگ مضغۂ
ہمچناں ہر مضغہ کے گردد جنیں ‌ ‌ ہر جنیں نبود کہ خیزد بر زمیں

## ناکامی ناکاماں

دانہا ریزند اندر آب و گلِ ‌ ‌ لیک شد او خاک گشتہ مضمحل
ریشہا باشد کہ سر بر زد ز تخم ‌ ‌ در نمایش بعد ازاں افتادہ سقم
سر برا زگل کرد صدہا نونہال ‌ ‌ دیدہ لیکن گشتہ پامال
خوشہا گل کرد اندر شاخہا ‌ ‌ کو غذا گشت ستارغ و بوم را

بس ثمرہائے بشاخ آویختہ
بر زمیں اجزاش از ہم ریختہ

لقمہا باشد کہ خورد انساں مگر
قے شد و از معدہ اش آمد بدر

دیدہ خونہا کہ شد زرواں دریم
یا بروں شد از لب زخم الیم

نطفہا در احتلام افتد بدر
در رحم قطعاً نداوندش گزر

آبہا باشد کہ بگرفتہ زنش
لیک زاں ممکن نشد آبستنش

مضغہا باشد کہ بود اندر رحم
بر فتاد و سر نشد از وے مہم

بس جنیں در بطن مادر شد نہاں
یک نفس نکشید ہم اندر جہاں

بچہا زائیدہ شد اما گہے
مرد بعد از ساعتے روزے مہے

## غور بر وجوہ کامیابی و ناکامی

ہیچ دانی ایں ہمہ اشیا کہ ہست
مثل ہمدیگر بہر یک تند و بست

ہر قدر فردے کزاں ہر جنس راست
یک سرشت و یک نہاد و یک قوامست

| | |
|---|---|
| لیکن آخر اندر آنہا از چہ رو | این تفاوت ہست در زشتو و مو |
| گر یکے را بر کف آید گوہرے | خائب و ہم خاسر آید دیگرے |
| گر یکے شد در متازل کامیاب | دیگرے در منزلے آمد خراب |
| لاجرم باشد وجوہ فوز و خسر | بے سبب ہرگز نباشد یسر و عسر |

(حاشیہ صفحہ سابقہ)

لہ اگر یہ کہا جائے کہ یہ دعوی صحیح نہیں۔ کیونکہ یقیناً ایک دانہ دوسرے دانے سے سرشت و نہاد و قوی میں مختلف ضرور ہے۔ اسی طرح ہر ثمر دوسرے ثمر سے۔ علی ہذا القیاس ہر نطفہ دوسرے نطفے سے۔ تو میں اس کو تسلیم کرتا ہوا کہوں گا کہ یہاں تو محض ظاہری اعتبار سے کہا گیا ہے۔ بے شک کیمیاوی تجربہ کرنے سے ہر دو فرد میں فرق ضرور نکل آئیگا۔ مگر ان ہیولیٰ کی پہلی اصل یعنی اجزاے لاتتجزی یا اجزاے دیمقراطیسیہ جو بسیط ہیں وہ سب تو یقیناً یک سرشت و یک نہاد و یک قوی تھے۔ پھر ایسے متحد الحقیقۃ اجزا سے مختلف الحقایق و متباین الکیوالکف اور متغایر الاحوال اشیا کیونکر بنے اور وہ کون سی نئی چیزیں تھیں جو ہر چیز میں مل کر (رابطہ فیصل کے) ایک شئے کو دوسری شئے سے ممتاز کر گئی اور ایک میں ملی اور دوسری شئے میں نہ ملی۔ اس لئے اگر یہ اشیا خود بذاتہ یک سرشت و یک نہاد و یک قوی نہیں ہیں تو کم سے کم یک سرشت و یک نہاد و یک قوی اجزا سے تو بنی ہیں۔ فافہم و تدبر۔ منہ غفرلہ

مَا اَصَابَكُمْ مِّنْ مُّصِيْبَةٍ فَبِمَا كَسَبَتْ اَيْدِيْكُمْ (سورہ شوریٰ جز ۲۵ ع ۴)[1]

| | |
|---|---|
| بے سبب ہرگز نباشد جور و گور | خلق را خالق نمی گیرد بجور |

ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ لَمْ يَكُ مُغَيِّرًا نِّعْمَةً اَنْعَمَهَا عَلٰى قَوْمٍ حَتّٰى يُغَيِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِهِمْ (سورہ انفال خا ع ۳)[2] ذٰلِكَ بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْكُمْ وَاَنَّ اللّٰهَ لَيْسَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ ۝ (آل عمران جز ۴ ع ۱۹/۱)[3]

# وجوہ کامیابی و ناکامی

| | |
|---|---|
| چیست وجہِ فوز آں خسراں | گوش کن ہر ذرہ اند جہاں |
| ماہی گوئیم از علم یقیں | چون بینی ہست اندر امتحاں |

[1] (ترجمہ) جو کچھ تمہیں مصیبت پہونچی ہے وہ تمہارے ہی ہاتھوں کی کمائی ہے۔ [2] (ترجمہ) یہ اسلئے ہے کہ اللہ کبھی کسی قوم کو کوئی نعمت دیکر پھر اس میں تغیر نہیں ڈالدیتا جب تک وہ اپنے ذاتی امور میں تغیر نہ ڈالیں۔ [3] (ترجمہ) یہ اس وجہ سے ہے جو تمہارے ہاتھوں نے پہلے کیا ہے اور بے شک اللہ اپنے بندوں کے لئے ظالم نہیں ہے۔

ہرچہ آمد شد مکلف از الٰہ
ازخس و خاشاک و شاخ و برگ و کاہ

ہرچہ ہست از زاغ و مرغ و مور و مار
وز خرد آہو و اسپ راہوار

ہر یکے زاں اُمَمٌ اَمْثَالُکُمْ
ایک جماعت ہے تمہاری طرح
حَالُھَا تَحْکِیْ لَکُمْ اَحْوَالَکُمْ
ان کے حالات کا پتا تمہارے حالات تمہیں بتائیں گے

آفرینش چوں حق عزّوجلّ
حسب حالش داد تکلیف عمل

ہست در تسبیح ہر شیء در بطوں
اِنَّکُمْ تَسْبِیْحَھُمْ لَا تَفْقَھُوْنَ

وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ فِی الْاَرْضِ وَلَا طٰٓئِرٍ یَّطِیْرُ بِجَنَاحَیْهِ اِلَّآ اُمَمٌ اَمْثَالُكُمْ مَا فَرَّطْنَا فِی الْكِتٰبِ مِنْ شَیْءٍ ثُمَّ اِلٰی رَبِّهِمْ یُحْشَرُوْنَ۝ (انعام پ۷ ع۱۱) وَاِنْ مِّنْ شَیْءٍ اِلَّا یُسَبِّحُ بِحَمْدِهٖ وَلٰكِنْ لَّا تَفْقَهُوْنَ تَسْبِیْحَهُمْ (بنی اسرائیل پ۱۵ ع۵) اِنَّ اللّٰهَ یُسَبِّحُ لَهٗ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَالطَّیْرُ صٰٓفّٰتٍ ؕ كُلٌّ قَدْ عَلِمَ صَلَاتَهٗ وَتَسْبِیْحَهٗ (نور پ۱۸ ع۶) (ترجمہ ہر سہ آیات نمبروار)

۱؎ اور نہیں ہے کوئی چیز چلنے والی زمین پر۔ اور نہیں ہے کوئی پرندہ جو اپنے ڈینوں سے اڑتا ہو مگر

| | |
|---|---|
| ہر چہ زاں آمد سر ہر منزلے | مدبرے آمد وزاں یا مقبلے |
| انچہ از احوال اعمالش بود | باعث ادبار و اقبالش بود |
| منزلے وار الحجن گشتنش اگر | شد بجرم منزل پیش مگر |
| از مصیبت مَا اَصَابَكَ اندریں | باعش مِنْ نَفْسِكَ آمد ولیں |

وَمَا اَصَابَكَ مِنْ سَيِّئَةٍ فَمِنْ نَفْسِكَ (نساء ع ۱۱ پ ۵) وَمَا اَصَابَكُمْ مِنْ مُصِيبَةٍ فَبِمَا كَسَبَتْ اَيْدِيكُمْ (شوری ع ۵ پ ۲۵ ابتداء)

## تفصیل فرائض جملہ اشیاء

| | |
|---|---|
| واں فرائض بہر او آمد دو نوع | ہر دو را از وے بجا با کرہ وطوع |

(بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ) یہ سب جماعتیں ہیں جو تمہارے ہی جیسی نہیں کمی کی ہم نے اس کتاب میں کسی چیز سے (یعنی کوئی ضروری بات چھوڑی نہیں ہر چیز بیان کردی جس کی تفصیل ضروری تھی ۱۱ انعام و مفصل و نہ مجمل) پھر وہ سب اپنے پروردگار کی طرف جمع کئے جائیں گے ۳۸ اور نہیں ہے کوئی شئے مگر وہ (اللہ کی) تعریف کے ساتھ اس کی تسبیح کرتی ہے [illegible] تسبیح کو سمجھتے نہیں ہو ۔ [illegible] بے شک تیری تسبیح کرتی ہے [illegible] تسبیح کے طریقے کو جانتی ہے

وَلَهٗٓ اَسْلَمَ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ طَوْعًا وَّكَرْهًا وَّاِلَيْهِ يُرْجَعُوْنَ[1]

(بقرہ۔ آخر ح۳ ع۱) وَلِلّٰهِ يَسْجُدُ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ[2]

طَوْعًا وَّكَرْهًا وَّظِلٰلُهُمْ بِالْغُدُوِّ وَالْاٰصَالِ ۝ (آیۂ سجدہ) سورۂ رعد ح۲ ع۲

| | |
|---|---|
| فرض اول آنکہ گر آرد بجا | ہم دراں منزل بود اور ابقا |
| ہم دراں منزل کہ ہست امر و رآ | از پئے آں فرض دارد آبرو |

[1] ترجمہ) اور اسی (اللہ) کے آگے سر بطاعت ہو گئی ہر وہ چیز جو آسمانوں اور زمین میں ہے خوشی سے یا مجبوری۔ اور اسی کی طرف وہ سب لوٹیں گے۔ [2] اور اللہ ہی کے لئے سجدہ کرتی ہے ہر وہ چیز جو آسمانوں اور زمین میں ہے خوشی سے یا مجبوراً۔ اور ان چیزوں کے سائے صبح وشام (تنبیہ) میں نے ان دونوں آیتوں کے ترجموں اور ایسے ہر مواقع میں "مَنْ" (جو عربی میں اسم موصول ہے اور اس سے ذوی العقول ہی مراد ہوتے ہیں) سے "چیز" مراد لی ہے۔ یعنی اس کو ذوی العقول وغیر ذوی العقول کیلئے عام رکھا ہے۔ اس کی وجہ بیان کر دینا ضروری ہے۔ ورنہ سطحی ذہن کے عربی داں فوراً معترض ہو جائیں گے۔ بات یہ ہے کہ اوپر کی پیش کردہ آیات سے یہ ثابت ہے کہ چرند و پرند یہ تک کہ ہر چیز اللہ کی تسبیح کرتی ہے۔ اور اسی عموم مطلق اور اطلاق عام کے ساتھ بہت سی آیتوں میں اللہ تعالیٰ نے اس مفہوم کو بیان کیا ہے مثلاً يُسَبِّحُ لِلّٰهِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ (ابتدائے سورۂ جمعہ ح۲۸) وغیرہ۔ اسلئے یہاں لفظ ذوی العقول کو خاص کرنے کی کوئی وجہ نہیں معلوم ہوتی۔ اصل یہ ہے کہ کہیں تو بجائے اظہار تعمیم "ما" موصولہ عام بیان کیا اور کہیں صرف اس خیال سے کہ جب وہ اللہ تعالیٰ کی تسبیح صوتی کر رہا ارادۃً خود کر رہے ہیں تو ان کو غیر ذوی العقول

| | |
|---|---|
| ہم دراں منزل کند نشو و نما | حسب مقدارے کہ گردیدش ادا |
| فرض دیگر ہم دریں منزل بود | کو چو زاد منزل دیگر شود |

(بقیہ حاشیہ صفحہ سابقہ) کیوں قرار دیا جائے۔ بلکہ اس کام کے کرنے کی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے ان کو بھی ذوی العقول ہی میں داخل فرمایا۔ اور حقیقت بھی یہی ہے ہر شے بلکہ ہر ذرہ جب اپنی نماز اور اپنی تسبیح جانتا ہے کُلٌّ قَدْ عَلِمَ صَلَاتَهُ وَتَسْبِيحَهُ تو علم نماز و تسبیح بلکہ مطلقاً علم بغیر عقل کے کیونکر ممکن ہے۔ البتہ ہماری عقل اور ان کی عقل میں آسمان و زمین کا فرق ہے۔ ہمارے اعتبار سے وہ یقیناً بے عقل ہیں۔ مختصر یہ ہے کہ ایک عقل ہیولانی اللہ تعالیٰ نے ہر شے کو دی ہے۔ اسی اعتبار سے یہاں سب کو ذوی العقول ہی قرار دیا گیا ہے۔ اور میں نے اسی عموم کو قائم رکھنے کیلئے ترجمے میں "مَن" کا ترجمہ "چیز" یا "شے" کیا ہے۔ واللہ اعلم۔ (تشریح)

وَظِلٰلُهُمْ بِالْغُدُوِّ وَالْاٰصَالِ یعنی ان چیزوں کے سائے بھی صبح و شام اللہ تعالیٰ کو سجدے کرتے ہیں۔ سایے کا زمین پر گرنا ظاہر ہے اسلئے اس زمین پر گرنے کو سجدے سے تعبیر کرنا نہایت لطیف ہے۔ مگر کہا جا سکتا ہے کہ یہ تو ایک شاعری ہوئی (نعوذ باللہ من ذلک) کیونکہ سایے کا کوئی مستقل وجود تو ہے نہیں۔ یہ تو ایک اعتباری چیز ہے۔ روشنی جو زمین پر پڑتی ہے میرے آفتاب یا چراغ وغیرہ کے سامنے آجانے سے مجھ پر پڑ گئی اور میں نے زمین کی جتنی جگہ روشنی پڑنے سے روک لی تاریک رہ گئی اور اسی کا نام سایہ ہے۔ اس کو ایک مستقل چیز قرار دے کر اس کو بھی مصلّی اور مسبّح طوعاً و کرہاً قرار دینا چہ معنی دارد۔ تو میں کہوں گا کہ ایسی کتنی اعتباری چیزوں کو سائنس نے اب مستقل الوجود منوا دیا ہے مثلاً آواز کہ ہوا کی کیفیت تموجی کا نام تھا۔ مگر آج مجسم ہو کر گراموفون کی پلیٹوں میں بند ہے۔ اور ٹیلیفون کے تار پر دوڑتی پھرتی ہے۔ عکس۔ کہ اس کی حیثیت بھی بالکل سایے کی طرح ہے۔ جب آپ کسی شفاف چیز کے سامنے کھڑے ہو جاتے ہیں تو

